جدید اڈیشن

تالیف: شیخ الاسلام امام ابن قیم

# إعلام الموقعین

## عن رب العالمین

اوّل

ترجمہ

خطیب الہند مولانا محمد صاحب جوناگڑھی





مکتبہ الفہیم مئوناتھ بھنجن یوپی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# معزز قارئین توجہ فرمائیں!

منہاج السنت ڈاٹ کام پر تمام ''پی ڈی یف'' کتب قارئین کے مطالعے اور دعوتی و اصلاحی مقاصد کے لئے اپلوڈ کی جاتی ہیں۔

## تنبیہ

کسی بھی کتاب کو تجارتی یا مادی نفع کے حصول کی خاطر استعمال کرنے کی سخت ممانعت ہے، اور ان کتب کو تجارتی یا دیگر مادی مقاصد کے لیے استعمال کرنا اخلاقی، قانونی و شرعی جرم ہے۔

منہاج السنت النبویہ ﷺ لائبریری ٹیم

# إعلام الموقعين

## عن رب العالمين



جلد اول



تالیف

الامام المحدث شمس الدین ابو عبداللہ ابن قیم الجوزیہ رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

خطیب الہند مولانا محمد صاحب جونا گڈھی رحمۃ اللہ علیہ

مکتبۃ الفہیم مئوناتھ بھنجن یو۔پی

نام کتاب : اعلام الموقعین اردو (جلد اول)
نام مؤلف : الامام المحدث ابو عبداللہ ابن قیم الجوزیہؒ
نام مترجم : خطیب الہند مولانا محمد صاحب محدث جوناگڈھیؒ
طابع وناشر : مکتبۃ الفہیم مئوناتھ بھنجن یوپی
اشاعت اول : ۱۹۳۸ء
اشاعت دوم : مارچ ۲۰۰۱ء
اشاعت سوم : ستمبر ۲۰۰۳ء
اشاعت چہارم : ستمبر ۲۰۰۹ء
صفحات : 612
قیمت : Rs. 700 (مکمل دو جلدیں)







باہتمام

شفیق الرحمٰن، عزیز الرحمٰن

مکتبۃ الفہیم مئوناتھ بھنجن یوپی

**Maktaba Al-Faheem**

Raihan Market 1st Floor Dhobia Imli Road
Sadar Chowk Maunath Bhanjan (U.P. ) 275101
Phone: 0547-2222013(S) 2520197(R) Mob. No. 9889123129/9236761926




(جلد اوّل)


حصہ دوم

## حصہ سوم

# کچھ مترجم کتاب کے بارے میں

۱۷۰۳ء میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی پیدائش ہوئی اور ۱۷۰۷ء میں شہنشاہ ہند اورنگ زیب عالمگیر کی وفات ہوئی۔ اٹھارہویں صدی کے ہندوستان کی علمی وسیاسی تاریخ کے یہ دو اہم واقعات ہیں۔ آخر الذکر سانحہ ایک عظیم الشان سلطنت کے ادبار کا اشاریہ تھا اور شاہ صاحب کی ولادت ہندوستان میں اسلامی علوم وفنون کی نشرواشاعت اور مسلک سلف کے احیاء کا نقطۂ آغاز تھی، ایک طرف برسوں کی قیادت ہاتھ سے نکل رہی تھی ایک وسیع سلطنت تاش کے پتوں کے مانند بکھر رہی تھی۔ افراتفری اور انارکی عام تھی اقتدار وحکومت کا چراغ بجھا چاہتا تھا وہیں قدرت کے مخفی ہاتھوں کے ذریعہ ایک عہد ساز اور نباض شخصیت کی تشکیل ہو رہی تھی صنم کدہ ہند کی بھٹکی ہوئی ملت کی مسیحائی جس کا مقدر تھی جس نے شرک وبدعت اور تقلید وتعصب کے ایمان شکن ماحول میں مسلک سلف کے کارواں کو نئی آب وتاب کے ساتھ گامزن کرنے کی سعی مسعود کی۔ کتاب وسنت کی عام فہم تعلیمات کے خلاف جاری زیادتیوں کو ختم کیا، قرآن وحدیث کے ترجمے کا آغاز کیا تاکہ عوام الناس دین کے حقائق اور حقانیت کو سمجھ سکیں اور مردہ دلوں کو ایمانی توانائی اور تقویت حاصل ہو، شاہ صاحب کی اس تحریک کو ان کی اولاد واحفاد نے آگے بڑھایا اور تحریک آزادیٔ فکر کی اس خالص اسلامی دعوت کو ملک میں عام کرنے کی کوشش کی، وعظ ونصیحت، دعوت. تبلیغ، درس وتدریس اور سیف وقلم کے ذریعہ عزیمت وعظمت، ایثار واخلاص، تفقہ وتدبر کی ایسی روشن اور ایمان افروز مثالیں قائم کی جس کی نظیر چشم فلک نے بہت کم دیکھی ہے۔

آگے چل کر کتاب وسنت کے اس قافلہ کے جو لوگ میر کارواں ہوئے ان میں نواب صدیق حسن خان بھوپالی رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۸۹۰ء) کا نام نمایاں ہے، آپ نے علم حدیث کی نشرواشاعت کی، نادر ونایاب کتابوں کو زیور طبع سے آراستہ کر کے طالبان علوم نبوت کی علمی تشنگی کو ایک حد تک کم کیا، علمائے کرام کی معاشی کفالت کر کے دین کے کاز کو تقویت اور توانائی عطاء کی۔

شیخ الکل فی الکل سید میاں نذیر حسین محدث دہلوی (م ۱۹۰۲ء) کے درس حدیث اور ان کی دینی بصیرت نے ملک میں کتاب وسنت کی تعلیمات کی نشرواشاعت اور اسلام کی صادق ترین تعبیر "جماعت اہل حدیث" کے قیام کی راہ ہموار کی، ان کے درس سے معتبر اور ثقہ علماء کی ایسی جماعت تیار ہوئی جس نے تقلید وتعصب کی آندھیوں میں کتاب وسنت کا چراغ روشن کرنے کی جرأت رندانہ کی، ایک طرف اسلامی مکاتب فکر کے لچر پوچ دلائل کا کچا چٹھا کھولا اور رٹ پوجنے قسم کے مسلمانوں کی خوب خبر لی، خانقاہوں کے تنگ وتاریک حجروں میں بے حیائی اور بد باطنی کا جو کاروبار شریعت کے پردے میں جاری تھا اس کو بے نقاب کیا تو دوسری طرف اسلام مخالف تحریکوں اور جدید باطل فرقوں کے اعتراضات کا مدلل اور مسکت جواب دیا اور صلیبیوں کے سائے میں حرف حق کہنے کی شاندار روایت کو دوبارہ زندہ کیا۔

ملک کے گوشہ گوشہ میں کتاب وسنت کا چراغ جلایا جس سے سینکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں چراغ جل اٹھے، جس نے جمود وجہالت کے اندھیروں کو ختم کرنے میں ایک مناسب اور حوصلہ افزا کردار ادا کیا۔

ان ربانی علماء کی ایک طویل فہرست ہے

(۱) علامہ بشیر سہسوانی (۲) علامہ حافظ عبداللہ صاحب غازی پوری (۳) علامہ عبدالجبار غزنویؒ (۴) قاضی سلیمان منصورپوری (۵) مولانا محمد حسین بٹالویؒ (۶) شیخ الاسلام مولانا ثناءاللہ امرتسریؒ (۷) علامہ شمس الحق ڈیانوی (۸) حافظ عبدالمنان وزیر آبادی (۹) مولاناولایت علی صادق پوری (۱۰) علامہ عبدالسلام مبارکپوریؒ (۱۱) علامہ سلامت اللہ جیراج پوری (۱۲) علامہ عبدالعزیزرحیم آبادی (۱۳) علامہ عبدالرحمٰن محدث مبارک پوری (۱۴) مولاناابوالقاسم سیف بنارسی (۱۶) علامہ اسماعیل سلفی گوجرانوالہ (۱۷) علامہ نذیر احمد صاحب املویؒ (۱۸) شیخ الحدیث علامہ عبیداللہ رحمانی مبارکپوریؒ۔

مولانا محمد صاحب محدث جوناگڈھی کی شخصیت آسمان کتاب وسنت کے ان نجوم وکواکب کے درمیان کوکب تاباں کی حیثیت رکھتی ہے، ان کی خالص علمی تصنیفات، دلائل سے مزین شگفتہ تحریریں، صحافتی خدمات، سحر طراز مؤثر خطبات، اور عظیم اسلامی تراث کے مقبول عام ترجمے نے متحدہ ہندوستان میں کتاب وسنت کے افہام وتفہیم کی راہ میں آسانیاں پیدا کیں اور خالص علمی انداز میں تقلید وتعصب کے خطرناک گھروندے کو زمیں بوس کرنے کی ایک کامیاب کوشش کی۔

## ولادت ونشونما :-

مولانا محمد صاحب محدث جوناگڈھی رحمۃاللہ علیہ صوبہ گجرات میں ضلع کاٹھیاوار کے شہرت یافتہ شہر جوناگڈھ میں ۱۸۹۰ء میں پیدا ہوئے، جو متحدہ ہندوستان میں اسلامی ریاست کے نام سے معروف تھا، آپ کے والد محترم محمد ابراہیم غلہ کی تجارت کرتے تھے، والدہ کا نام "بیوی حواء" تھا آپ کا تعلق میمن خانوادہ سے تھا، جس کی عظمت وعزت ضرب المثل تھی، مولانا کے والد محترم ابتداء ہی سے حریت فکر اور معتدل خیالات کے مالک تھے تقلیدی مذہب ان کو بہت دیر تک مطمئن نہ کرسکا اس لئے انھوں نے مسلک سلف سے رشتہ استوار کرلیا۔

## ابتدائی تعلیم اور پہلی شادی :-

مولانا جوناگڈھی نے ابتدائی تعلیم اپنے وطن مالوف میں مولانا محمد عبداللہ صاحب جوناگڈھی سے حاصل کی، جو صرف حروف تہجی کی شناخت تک محدود تھی، اس مختصر علم کے ساتھ آپ نے جب جوانی کے دہلیز پر قدم رکھا تو والد محترم نے آپ کی شادی ایک نیک سیرت خاتون موسومہ "امینہ" سے کردی چونکہ تعلیم وتعلم کا کوئی ارادہ نہیں تھا اس لئے آپ نے عطر کی تجارت شروع کردی اور بڑی کامیابی سے اس تجارت میں لگے رہے، جب بیوی امینہ کے بطن سے ایک خوبصورت بچہ پیدا ہو کر لقمہ اجل بن گیا تو آپ کو شدید صدمہ پہونچا، اس رنج والم کی شب تار میں صبح امید آنے سے قبل ہی جب دوسرے بچہ کے ولادت کے موقع پر آپ کی شریک حیات امینہ نے داعی اجل کو لبیک کہا تو آپ بری طرح ٹوٹ گئے، اس صدمۂ جانکاہ کی وجہ سے طبیعت میں تکدر اور انقباض پیدا ہوگیا، اہل خانہ کی غیر ضروری مداخلت نے مزاج میں تلخی وترشی پیدا کردی یہاں تک کہ اپنے والدین کی لاعلمی میں نقل مکانی کا آپ نے پروگرام بنالیا اور عازم سفر ہوئے۔

## سفر دہلی اور حصول علم:-

اس زمانہ میں شہر دہلی مسلم بیداری کے ساتھ ساتھ اسلامی تعلیم اور تہذیب و تمدن کا عظیم مرکز تھا، لائق وفائق اساتذہ اور شہرۂ آفاق علماء یہاں قیام پذیر تھے، لہذا ۱۹۱۳ء میں بائیس سال کی عمر میں اپنے مادر وطن کی محبت و کشش سے خود کو آزاد کر کے بڑے خفیہ طریقہ سے دہلی پہونچے اور "مدرسہ امینیہ" میں داخلہ لے کر یکسوئی کے ساتھ حصول تعلیم میں مشغول ہوگئے، مگر مدرسہ کی مخصوص و محدود فضا سے جلد ہی اوب گئے، وہاں کے طریقۂ تعلیم میں آزادیٔ فکر، حریت خیال اور اجتہاد کے لئے کوئی جگہ نہیں تھی۔ کتاب و سنت کے اس شاہین کو مدرسہ امینیہ کی فضا تنگ اور ناقص معلوم ہوئی اور نئے نشیمن کی تلاش انھیں مولانا عبدالوہاب ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کے مدرسہ دارالکتاب والسنۃ لے گئی، مولانا موصوف، سید نذیر حسین محدث دہلوی کے ارشد تلامذہ میں سے تھے، وہاں آپ نے اپنی خداداد صلاحیت کا مظاہر کیا۔

اس زمانہ میں پھاٹک حبش خاں دہلی میں مولانا عبدالرحیم غزنوی اور مولانا عبدالرشید صاحب کا تعلیمی ادارہ بھی کم شہرت کا مالک نہ تھا یہ دونوں ہی سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ کے لائق وفائق تلامذہ میں سے تھے، یہاں آپ نے مذہبی علوم کی باریک اور دقیق تحقیق میں اپنے خداداد ذہن کا استعمال کیا اور فیض یاب ہوئے۔

علوم عقلیہ اور علوم مناظرہ آپ نے دہلی کے مشہور عالم مولانا محمد اسحاق صاحب دہلوی اور مولانا محمد ایوب صاحب پارجہ کی خدمت میں حاضر ہو کر پڑھا اور مہارت تامہ حاصل کی۔

## خانگی احوال:-

دہلی کے قیام کے زمانہ میں آپ کی غیر معمولی ذہانت، تیز فہمی، فراست اور نظم و نسق کا مشاہدہ کرتے ہوئے دہلی کے متعدد تجار اور رئیسوں نے آپ کے پاس شادی کے پیغامات بھجوائے لیکن آپ نے زوجۂ مولانا عبدالوہاب ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کی ہمشیرہ کو ترجیح دی اور ان سے عقد کر لیا، جس سے آپ کی کئی اولاد ہوئی، اسی دوران مادر وطن کی کشش آپ کو جوناگڈھ لے گئی اور وہاں خاندان کے اصرار اور مادر وطن کے حق کی رعایت کرتے ہوئے دوسری شادی کی، جس سے آپ کے کئی اولاد ہوئی۔

دونوں بیویوں اور بچوں کو لے کر اجمیری گیٹ کے قریب ایک کرایہ کے مکان میں رہتے تھے کچھ دنوں کے بعد اس مکان میں چوری ہو گئی، جس میں گھر کا سامان اور زیورات وغیرہ سب چوری ہوگئے، اس سانحہ سے آپ بہت رنجیدہ خاطر ہوئے اور ایک پکی عمارت کا آپ نے شدت سے احساس کیا، مکان کی تعمیر اور مشورہ کے سلسلہ میں اعانت کا ہاتھ سب سے زیادہ شیخ عطاء الرحمٰن دہلوی، حاجی سیٹھ عبدالوہاب، حافظ حمید اللہ اور حاجی علی جان صاحبان اور ان کے فرزند الحاج محمد صالح وغیر رؤسائے دہلی نے بڑھایا شیخ عطاء الرحمٰن صاحب نے جامعہ رحمانیہ کے بغل میں ایک وسیع خالی جگہ بلا قیمت مولانا جوناگڈھی رحمہ اللہ کو رجسٹری کی، احباب اور مخلصین کے اعانت و تعاون سے اس خالی جگہ میں ایک عالیشان مکان تعمیر ہو گیا، اس زمانہ میں مولانا جوناگڈھی کے مکان کے تعمیری اخراجات پر کل 00 32 روپے خرچ ہوئے تھے،

بعد میں مولانا نے تصنیف وطباعت سے حاصل شدہ آمدنی سے بالا خانہ تعمیر کرایا جدید عمارت سے متصل اخبار محمدی کا آفس تیار کر کے بیشتر وقت وہیں صرف کرتے اخبار کے لئے مضمون نویسی کے ساتھ ساتھ دوسری کتابوں کی تسوید کا کام بھی انجام دیتے تھے، کچھ دنوں کے بعد اسی مکان کے بغل میں شیخ عطاء الرحمٰن صاحب کی آئس کریم فیکٹری بنائی گئی۔

## رحمانیہ کا ذکر خیر:-

دارالحدیث رحمانیہ کی شہرت عالمی پیمانے پر تھی، سید نذیر حسین محدث دہلوی کے درس حدیث اور نواب صدیق حسن خاں بھوپالی رحمۃ اللہ علیہ کے بھوپال کی علمی فضا کے بعد دارالحدیث رحمانیہ وہ واحد ادارہ تھا جس نے جید اور مستند علماء کرام کی ایک صالح اور غیرت مند جماعت تیار کی۔ شیخ عبدالرحمٰن اور شیخ عطاء الرحمٰن جو دہلی کے صاحب ثروت اور مخیرؔ اہل حدیث برادران تھے انھوں نے صوفی محمد عبداللہ اور علامہ عبدالعزیز رحیم آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی تحریک پر دہلی کے صدر مقام باڑہ ہندوراؤ میں دارالحدیث رحمانیہ کے نہ صرف قائم کرنے کا ارادہ کیا بلکہ ایک لاکھ کی رقم صرف کر کے اس کی عظیم الشان بلڈنگ قائم کی، اور تعلیمی سلسلے کا آغاز کر دیا، جامعہ رحمانیہ نہ صرف سلفی دنیا کی بلکہ بلا شبہ اس زمانہ کی واحد سب سے زیادہ ترقی یافتہ دانش گاہ تھی۔

مولانا جوناگڈھی رحمۃ اللہ کا شیخ عبدالرحمٰن شیخ عطاء الرحمٰن اوران کے قائم کردہ جامعہ رحمانیہ سے والہانہ لگاؤ اور حقیقی تعلق تھا، مولانا کی ہمدردیاں ہمہ وقت دارالحدیث رحمانیہ کے ساتھ رہتیں۔ شیخ عطاء الرحمٰن ہر ہفتہ جمعہ کی نماز کے بعد رحمانیہ کے دروازہ پر کار بھیجتے اور مدرسہ کے تمام مدرسین مدعو ہو کر اسی کار کے ذریعہ شیخ کے دستر خوان پر حاضر ہوتے، اساتذۂ مدرسہ کے علاوہ ایک اور شخصیت خصوصی طور پر مدعو ہوا کرتی تھی اور وہ مولانا جوناگڈھی ہوا کرتے تھے، دارالحدیث رحمانیہ کے اجلاس اور خصوصی پروگرام میں بھی مولانا جوناگڈھی شریک ہوا کرتے تھے، چنانچہ رحمانیہ کے سترہویں سالانہ اجلاس میں بحیثیت صدر ایک جامع خطاب کیا جو بعد میں "مقالۂ محمدی" کے نام سے طبع ہوا۔

## مدرسہ محمدیہ کا قیام :-

تعلیمی مراحل کے بعد عملی زندگی میں اپنے خیالات کو کارگر بنانے کی نیت سے سب سے پہلے ایک دینی مدرسہ کے قیام کی بابت سوچا اور آخر ش اجمیری گیٹ اہل حدیث مسجد کو مذاکرۂ علمیہ کا مرکز اور مثالی تعلیم گاہ قرار دیا اور اس ادارہ کا نام بھی آپ نے مدرسہ محمدیہ رکھا، اس میں دیگر اساتذہ کے ساتھ ساتھ آپ خود بنفس نفیس بیرونی طلباء کی علمی تشنگی بجھانے کی سعی بلیغ فرماتے اپنے قیام سے لے کر یہ مدرسہ مولانا کی وفات ۱۹۴۱ء تک حسن انتظام کے ساتھ قائم رہا۔ بعد کے زمانہ میں آپ کے شاگرد رشید سید تقریظ احمد سہسوانی اور مولانا عبدالرشید صاحب نے اس مدرسہ میں تدریسی خدمات انجام دیں۔

## صحافتی سرگرمیاں:-

اجمیری گیٹ میں قیام کے دوران مولانا مرحوم نے تصنیف و تالیف کا کام جاری رکھا، تبلیغ دین اور اشاعت اسلام کے مقصد سے ایک ماہنامہ "گلدستۂ محمدیہ" کے نام سے جاری کیا، بعد میں اس نے ایسی مقبولیت حاصل کی کہ ۱۹۲۱ء میں اخبار محمدی کے نام سے پندرہ روزہ ہو گیا، یہ اخبار آپ کی وفات کے ایک سال بعد ۱۹۴۲ء تک جاری رہا اور پھر بوجوہ بند ہو گیا۔

مولانا محمد جونا گڈھی کے اخبار محمدی نے صحافتی دنیا میں کافی پذیرائی حاصل کی، یہ اخبار کتاب و سنت اور مسلک سلف صالح کے فروغ کا موثر ذریعہ اور بہترین وسیلہ تھا، اس کے دلائل اور مبرہن مباحث نے ایوان تقلید میں زلزلہ پیدا کر دیا، شرک وبدعات کی چولیں ہلا ڈالیں، تقلید و تعصب کے سلاسل ڈھیلے پڑ گئے جمود جہالت کی بدلیاں چھٹ گئیں، اور کتاب و سنت کا آفتاب پوری آب و تاب کے ساتھ روشن ہوا، ضرورت ہے اس اخبار پر ڈھنگ سے کام کیا جائے، اور اس کے بطون میں کتاب و سنت کے جو لعل و گہر پوشیدہ ہیں ان کو زیور طبع سے آراستہ کر کے ارباب علم وذوق کے سامنے پیش کیا جائے، تاکہ کتاب و سنت کی عام فہم تعلیمات کے اردگرد بزرگوں کی حسین داستانوں اور من گھڑت واقعات کے جو جالے تان دیئے گئے ہیں ان کی تنقیح ہو اور کتاب و سنت کے ایمانی قافلے کو آگے بڑھنے اور متلاشیان حق کو سیرابی کا موقع ملے۔

## تصنیف و تالیف :-

اسلام کی ابدی تعلیم سے لوگوں کو آگاہ کرنے کے لئے اخبار محمدی کی افادیت واہمیت جس طرح ناقابل انکار ہے اسی طرح سیکڑوں فرقوں میں بٹی ہوئی ملت اسلامیہ کو متحد کر کے ترقی کی راہ پر گامزن کرنے میں آپ کی تصانیف کی خدمات بھی کسی پہلو سے معمولی نہیں ہیں، آپ کی تصانیف کی تعداد تقریباً ڈیڑھ سو سے زائد پہونچتی ہے، ہر کتاب اپنی جگہ پر ایک قیمتی جوہر سے کم درجہ کی نہیں ہے، انھیں مسلم قوم کے پاس رہنا چاہئے، ان کتابوں کی اہمیت کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ آپ کی مدت حیات میں اکثر کتابیں دسیوں مرتبہ زیور طباعت سے آراستہ ہو کر منظر عام پر آچکی تھیں، مولانا داؤد رازؔ نے آپ کی تصنیفی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے آپ کو قلمی میدان کا بے باک مجاہد کہا ہے۔

مولانا محمد جونا گڈھی رحمۃ اللہ علیہ کی جملہ تصنیفات کا مرکزی موضوع تقلید و تعصب کی تردید اور کتاب و سنت کی تائید ہے، آپ نے اپنی کتابوں میں راہ حق سے منحرف فرقوں پر اتنے زور کا حملہ کیا ہے کہ مدمقابل حواس باختہ ہے، فقہی موشگافیوں سے پردہ ہٹایا ہے، اور واضح انداز میں یہ ثابت کیا ہے کہ فقہاء نے کس کس طرح دین کو اجاڑا اور برباد کیا ہے، سنت رسول کی ویرانی کے کیا کیا سامان کئے ہیں اور اپنی خود ساختہ اور خود نوشتہ کتابوں پر تقدس کے کیسے کیسے خول چڑھائے ہیں اور اس خول کے پردے میں ہوائے نفس کی تکمیل کے کیا کیا انتظامات کئے ہیں اور جنس لطیف و کثیف کے سلسلے میں اپنے مطالبے، مشاہدے اور تجربات کا مسائل کے نام پر کیسی باریکی و خردبینی سے ذکر کیا ہے، مولانا نے کتابیں لکھ لکھ کر ان کی مقدس کتابوں کے حوالے سے ان سب کا پردہ فاش کیا ہے اور راز درون سے پردہ اٹھا کر عامۃ المسلمین کو حق بینی و حق شناسی کی دعوت دی ہے۔

## تفسیر محمدی :

ترجمہ تفسیر ابن کثیر پانچ جلدوں میں آپ کا لافانی شاہکار ہے، آپ کی تصنیف کردہ قرآن حکیم کی لائق اعتبار ایک اہم تفسیر ہے، عربی وار دو زبان بولنے والے دونوں طبقہ کے لوگوں کے اندر اس تفسیر نے بے حد مقبولیت حاصل کی پوری تفسیر کل ۲۵۰۰ صفحات پر پھیلی ہوئی ہے اس ترجمہ کو مولانا نے آٹھ سال میں مکمل کیا۔

نہایت دکھ کے ساتھ لکھنا پڑتا ہے کہ آج تک "تفسیر محمدی" کے جتنے اڈیشن دہلی، بمبئی، کراچی، لاہور وغیرہ سے شائع ہوئے اور ہو رہے ہیں ان میں مولانا جونا گڈھی رحمہ اللہ کا نام لکھا ہوا نہیں ہے۔ حتی کے "تفسیر محمدی" کو مٹا کر اس کی جگہ تفسیر ابن کثیر لکھا جاتا ہے۔

ناشرین کے فہرست کتب میں اس کے مرتب کا نام "عبدالرشید نعمانی" درج ہوتا ہے، اس ظلم، بے انصافی اور جعل سازی کی کوئی مثال نہیں مل سکتی، اس ناحق بات اور بے حیائی کے کام میں سب سے پہلے آرام باغ، کراچی کے فرے یار روڈ میں واقع اصح المطابع، کارخانہ تجارت کتب کے مالک نور محمد صاحب نے ہاتھ لگایا تھا، اس صریح ظلم کی ابتداء ہی میں مولانا جونا گڈھی رحمہ اللہ کے فرزند عزیز محمود میمن صاحب نے ہفت روزہ جریدہ "الاعتصام" میں ایک بیان شائع کیا تھا اس بیان کو پڑھنے کے بعد جناب نور محمد صاحب کا کلیجہ سوکھ گیا انھوں نے محمود میمن کو تلاش بسیار کے بعد ڈھونڈ نکالا اور اس کی جیب روپیوں سے بھر دی، ساتھ ہی انھوں نے ان سے اس بات پر بھی دستخط لے لیا کہ وہ اور کوئی بیان شائع نہ کریں گے، بنابریں موصوف نے کوئی اور بیان شائع نہ کیا اور معاملہ وہیں دب گیا، اس طرح ایک صریح ناحق فعل، اور ظلم عظیم سماج کے فضلاء وذمہ دار حضرات کی تائید سے آج تک ہمارے معاشرے اور دینی محل میں جاری وساری ہے، اس سلسلے میں واقعی مولانا جونا گڈھی مظلوم ہیں۔

## خطبات محمدی:-

یہ آپ کی معروف اور اہم کتابوں میں سے ایک ہے، نبی اکرم ﷺ نے اپنی پوری حیات مبارکہ میں مختلف دینی مجالس و مجامع میں خطاب فرماتے ہوئے اپنی شیریں زبان میں جتنے خطبے دیئے ہیں ان سب کو سارے ذخیرہ احادیث سے چن کر خطبات نبوی کے موتیوں کو جمع کر دیا ہے۔

"جمعہ کے خطبات پر دنیا کی مختلف زبانوں میں بے شمار کتابیں موجود ہیں اور ان میں اب بھی مسلسل اضافہ ہو تا جارہا ہے، ان میں اچھے برے ہر طرح کے مجموعے ہیں، لیکن عام طور پر یہ خطبے علماء کے طبع زاد اور ان کے زور قلم کا نتیجہ ہیں ہمارے علم واطلاع کی حد تک رسول اللہ ﷺ کے جملہ خطبات کی جمع وترتیب اور منابر جمعہ کے لئے ان کی تقدیم کا عظیم کام اب تک مولانا محمد صاحب جونا گڈھیؒ کے علاوہ کسی نے نہیں کیا ہے" (مقدمہ خطبات محمدی)

ترجمہ کی زبان اس قدر سلیس، دلکش، اور روانی سے پر ہے کہ قارئین اسے پڑھتے ہوئے اثر لئے بغیر نہیں رہ سکتے۔

مولانا جونا گڈھی رحمہ اللہ بذات خود ایک سحر البیان خطیب اور شعلہ بار مقرر تھے۔ خطابت کا ملکہ فطری طور پر قدرت نے بڑی فیاضی سے آپ کو عطا کیا تھا۔ فن خطابت سے ان کی طبعی دلچسپی کا اثر تھا کہ خطبات محمدی کی جمع

وترتیب کا خیال ان کے دل میں پیدا ہوا، ان کے زمانے میں ان جیسا موثر، جامع خطیب کوئی اور نہیں تھا وہ بجا طور پر خطیب الہند تھے۔

مولانا اپنی زندگی میں جس طرح ایک بااثر اور جادو بیاں خطیب کی حیثیت سے بے انتہا شہرت کے مالک تھے ٹھیک اسی طرح معاصر علماء کو بھی ماہر مقرر وخطیب بنانا چاہتے تھے، مولانا نے اس مقصد کی خاطر پانچ ضخیم جلدوں میں خطبات محمدی کے نام سے آپ ﷺ کے خطبوں کو منتخب فرمایا، آپ کی یہ آخری تالیف تھی، اس کتاب نے اس قدر مقبولیت حاصل کی کہ آپ کی زندگی ہی میں قلیل مدت کے اندر پہلے اڈیشن کی ساری کاپیاں آناً فاناً ختم ہوگئی تھیں، ۱۹۴۱ء میں مولانا کے انتقال کے بعد اس کا دوسرا اڈیشن ۱۹۵۲ء میں کراچی سے اور بعد میں ”بزم محمدی“ بمبئی سے نہایت دیدہ زیب ٹائٹل کے ساتھ طبع ہوا۔

اس کتاب میں مولانا نے حضور اکرم ﷺ کے ایک ہزار سے زائد خطبات کا انتخاب فرمایا ہے خطبات محمدی کا حالیہ تصیح شدہ جدید اڈیشن الدار السلفیہ بمبئی سے شائع ہوا جو پانچ جزء پر مشتمل ایک جلد میں نو سو سے زائد صفحات پر پھیلا ہوا ہے۔

## ترجمہ اعلام الموقعین :-

پیش نظر کتاب مجدد ملت علامہ حافظ ابن القیم الجوزیہ (۱۲۹۲ء ۱۳۵۰ء) کی معرکۃ الآراء کتاب اعلام الموقعین عن رب العالمین کا اردو ترجمہ ہے، جو ”دین محمدی“ کے نام سے موسوم ہے، اس کتاب کا مختصر نام اگرچہ ”دین محمدی“ ہے مگر اس کا پورا نام ” دلائل المحققین باحادیث سید المرسلین“ ہے، مولانا نے اس کے ترجمہ کا کام ۱۹۳۴ء میں شروع کیا اور چار سال کی مدت میں ۱۹۳۸ء میں مکمل کیا۔

اس کتاب میں نہایت جاں فشانی اور دیدہ ریزی کے بعد تقلید و قیاس کی پیچیدہ اور گمراہ کن وادیوں کے مفاسد وخطرات سے بچانے کے لئے اسلام کی روشن شاہراہ کی طرف رہنمائی کی گئی ہے، یہاں آپ کو شریعت کا حقیقی چہرہ نظر آئے گا اور اس کے ارد گرد بزرگوں کی حسین داستانوں کے جو جالے تان دیئے گئے تھے اس کی تنقیح ملے گی۔

تقلید کے موضوع پر بیسیوں علمی اور اصولی بحثیں ہیں، فقہ وحدیث کے مراتب کی طرف نشان دہی کی گئی ہے، اس میں تقلیدی مذہب کے لچر پوچ دلائل اور مکر وفریب کی خوب خبر لی گئی ہے، اس کتاب میں شریعت کا وہ چہرہ نظر آئے گا جو ہر طرح کی آمیزش وآلائش سے پاک تھا جس پر صحابہؓ کرام کا عمل تھا، اس کتاب میں درجنوں ایسے مباحث ہیں جن سے اکثر کتابیں خالی ہیں، مباحث، محکم دلائل اور شگفتہ انداز واسلوب سے پر ہیں، اس کتاب کا ترجمہ کرکے آپ نے اردو خواں طبقہ پر ایک عظیم احسان کیا ہے، رائے اور قیاس کے زہریلے اثرات نے ملت کی روحانی صحت کو جو نقصان پہونچایا تھا اس کی شفاء کامل کا سامان پیدا کیا۔

مولانا آزاد کو جب اس عظیم کتاب کے اردو ترجمہ کا علم ہوا اور آپ کی نظر سے وہ ترجمہ گذرا تو آپ نہایت متاثر ہوئے اور بڑی مسرت کا اظہار کیا، اور متعدد خطوط کے ذریعہ وقت کے ”امام الہند“ نے ”خطیب الہند“ کو تہنیت ومبارکباد پیش کی۔

مولانا آزاد اپنے خط میں لکھتے ہیں۔

"اعلام الموقعین کا ترجمہ دیکھ کر نہایت خوشی ہوئی، مباحث فقہ وحدیث اور حکمت تشریع اسلامی میں متاخرین کی کوئی کتاب اس درجہ محققانہ اور نافع نہیں ہے، جس درجہ کی یہ کتاب ہے، اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے کہ آپ اس مفید خدمت دینی پر متوجہ ہوئے، میں ان تمام لوگوں کو جو مذہبی معلومات کا شوق رکھتے ہیں اور اصل عربی کتاب کا مطالعہ نہیں کر سکتے۔ مشورہ دوں گا کہ اس کتاب کا مطالعہ ضرور کریں، چونکہ اسلام کے اندرونی مذاہب ومشارب کی پے چیدگیوں سے عموماً مسلمان باخبر نہیں ہیں، اس لئے بسا اوقات ان کا مذہبی شغف غلط راہوں میں ضائع ہو جاتا ہے، اس کتاب کا مطالعہ ان پر واضح کر دے گا کہ حکمت ودانش کی حقیقی راہ کن لوگوں کی راہ ہے؟ کتاب وسنت کی یا اصحاب جدل وخلاف کی" اعلام الموقعین کے ترجمہ پر یہ رہا مولانا آزادؒ کا اظہار خیال۔

دنیا کے اندر نا قابل فراموش کارنامہ کی حیثیت سے عرب خواں طبقہ کے لئے جس طرح شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ (۶۶۱ھ مطابق ۱۲۶۳ء ۷۲۸ھ مطابق ۱۳۲۸ء) کے لائق وفائق شاگرد علامہ ابن القیم کی تصنیف ہے، ٹھیک اسی طرح اردو داں طبقہ کے لئے اس کتاب کا ترجمہ مولانا جونا گڈھی کے ترجمہ "دین محمدی" کی اہمیت، قدر وقیمت اور ضرورت کتنی زیادہ ہے اس کو پوری طرح سمجھنا شاید اب مشکل نہیں ہوگا، کیونکہ دونوں کتابوں کی فضیلت واہمیت کے بارے میں ہندوستان کے وزیر تعلیم کا یہ گرامی نامہ ایک عظیم شہادت ہے، اور اس کے بعد کسی قسم کا شبہ اس میں باقی نہیں رہنا چاہئے۔ اردو میں ترجمہ کے لئے اس عمدہ وافضل کتاب کا انتخاب حقیقی معنیٰ میں ہر طرح سے کامیاب رہا، اور یہ مولانا کا کوئی معمولی کارنامہ نہیں ہے، ازیں قبل مولانا آزادؒ نے علامہ ابن القیم کی کتاب اعلام الموقعین کو اردو میں منتقل کرنے کا حکم اپنے قریب کے کچھ لوگوں کو دیا تھا وہ حضرات اس کی رغبت بھی رکھتے تھے مگر اس عظیم وضخیم کتاب کا ترجمہ کرنے کی وہ ہمت نہ کر سکے، چوں کہ یہ فضیلت مولانا جونا گڈھی کے لئے مقدر تھی اس لئے دوسروں سے وہ کام نہ ہو سکا، البتہ جزوی طور پر مولانا آزاد کی ترغیب سے اعلام الموقعین کا ترجمہ شائع ہوا تھا، اس کا سبب یہ تھا کہ یہ کتاب اسلام کے بنیادی مباحث کو اجاگر کرنے، سمجھنے، خالص سنت نبویہ کو بروئے کار لانے، صحابہؓ کرام اور تابعین عظام کے لائق واتباع کردار کو اختیار کرنے میں جس قدر مشعل راہ بنے گی اس دور کی لکھی ہوئی دوسری کتابوں سے یہ کام بہت کم ہی ممکن ہے۔

مولانا جونا گڈھی نے اس کتاب کے اندر اعلام کے مؤلف کا تعارف نہایت ہی شاندار لفظوں میں کیا ہے، اس لئے ہمیں صاحب کتاب کے بارے میں مزید کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں۔

## دیگر کتابوں کے تراجم:۔

مولانا جونا گڈھی رحمہ اللہ نے تفسیر ابن کثیر اور اعلام الموقعین جیسی ضخیم اور معرکۃ الآراء کتابوں کے ترجمہ ہی پر اکتفا نہیں کیا اس کے علاوہ آپ نے مندرجہ ذیل مفید اور علمی کتابوں کو عربی سے اردو میں منتقل کیا۔

(۱) فتح الغفور فی وضع الایدی علی الصدور : یہ کتاب مشہور ومعروف محدث اور ماہر علم محمد حیات رحمہ اللہ کی تالیف ہے آپ نے اس کا ترجمہ "سنت محمدی" کے نام سے شائع کیا۔

(۲) علامہ تقی الدین سبکی رحمۃ اللہ کے رسالہ "جزء رفع الیدین" کا اردو ترجمہ "برہان محمدی" کے نام سے شائع کیا۔

(۳) "سیرت محمدی" سیرت نبوی کے موضوع پر امام جعفر ابن جریر طبری کی کتاب خلاصۃ السیر کا سلیس اردو ترجمہ ہے اس میں رسول اللہ ﷺ کے خاندان، ازواج مطہرات اور اولاد اطہار وغیرہ کا مفصل تذکرہ ہے۔

(۴) "امام محمدی" آپ کا لافانی شاہکار ہے جو حقیقت میں محدث علامہ خطیب بغدادی (متوفی ۴۶۲ھ) کی عربی کتاب تاریخ بغداد کے ایک جزء کا ترجمہ ہے، جو امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ کی مختصر سوانح حیات اور ان کے بارے میں ان کے ہم عصر ائمہ مجتہدین کے اقوال و آراء پر مشتمل ہے۔

(۵) "فضائل محمدی" یہ کتاب بھی علامہ خطیب بغدادی کی قابل قدر تصنیف "شرف اصحاب الحدیث" کا اردو ترجمہ ہے اس کتاب میں قبر پرستی اور شرک و بدعات کے خطرناک نتائج کا ذکر ہے۔ قرآن و حدیث میں اہل الحدیث کی منزلت اور دور حاضر میں تحریک اہل حدیث اور اس کی تشکیل جدید وغیرہ کے سلسلہ میں اس کے اندر مفصل تذکرہ موجود ہے۔

(۶) "ایمان محمدی" یہ کتاب امام ابو بکر احمد البیہقی (۳۸۴ھ ۴۵۸ھ) کی تصنیف مختصر شعب الایمان کا اردو ترجمہ ہے، احادیث صحیحہ میں ایمان کی ستہتر (۷۷) شاخوں کا ذکر ہے، ہر شاخ کی مفصل تشریح قرآن و حدیث، سلف صالحین، اور بزرگوں کے اقوال کی روشنی میں کی گئی ہے۔

(۷) "عقائد محمدی" امام عبداللہ بن احمد بن حنبل کی عربی کتاب، کتاب السنۃ یا عقیدۃ اھل السنۃ کا سلیس ترجمہ ہے۔

مولانا جوناگڈھی رحمۃ اللہ کی عظیم خدمات، جماعتی جدوجہد، لافانی کارنامے، اور ان کی لازوال تصانیف و تراجم کے باوجود آج تک ان پر کوئی ڈھنگ کا علمی کام نہ ہو سکا، اسے جماعت کی بدقسمتی نہیں تو اور کیا کہا جائے کہ جن عبقری علماء نے اپنے خون جگر سے ہندوستان میں کتاب و سنت کی کھیتی کو سیراب کیا، جماعت کو اتنی توفیق نہ ہو سکی کہ ان کی ڈھنگ کی سوانح عمری اور خدمات و حالات کو شائع کر کے علمی حلقے تک پہونچائے تاکہ ان کی زندگی کے بارے میں لوگوں کو معلومات حاصل ہوں، مولانا جوناگڈھی کے ساتھ بھی یہی ہوا، جس بے باک عالم کا اشہب قلم زندگی بھر مسلک سلف کی حمایت و حفاظت اور جماعت اہل حدیث کی بقاء و بہتری کے لئے دیوانہ وار دوڑتا رہا، کتاب و سنت کی ترجمانی کا حق ادا کرتا رہا ہے، جس کی مادری زبان اردو نہیں تھی پھر بھی عربی سے اردو میں کتابیں منتقل کرتا رہا، صحافتی میدان میں بھی پوری قوت کے ساتھ مقابلہ کرتا رہا جس کی زندگی کا آخری لمحہ بھی کتاب و سنت کی اشاعت میں صرف ہوا اس کی ڈھنگ کی سوانح عمری تک تیار نہ ہو سکی۔ اور اس کی مفید اور معلومات افزا کتابیں ذاتی کتب خانوں میں دیمکوں کی نذر ہوتی رہیں۔

اللہ بھلا کرے، مولانا جوناگڈھی کے دا ماد اور بنگلہ دیش میں احیاء کتاب و سنت کے علمبردار راجشاہی یونیورسٹی میں شعبہ عربی کے پروفیسر ڈاکٹر مجیب الرحمٰن صاحب کا جنھوں نے بنگلہ زبان میں ایک حد تک کام کیا ہے "مولانا محمد صاحب جوناگڈھی حیات و خدمات" کے نام سے بنگلہ زبان میں ایک مختصر مگر جامع کتاب لکھی ہے جس کا اردو ترجمہ جامعہ سلفیہ بنارس سے حال ہی میں شائع ہوا ہے۔ چوں کہ اس سے پہلے مولانا پر اب تک کوئی بھی ڈھنگ کا کام نہیں ہو سکا ہے اس لئے ڈاکٹر صاحب کی یہ کتاب ہی مولانا پر کل کائنات ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے مولانا جوناگڈھیؒ پر لکھنے کے لئے بہت سا مواد اکٹھا کیا تھا اور اس موضوع پر وہ مزید لکھنا بھی چاہتے تھے بلکہ انھوں نے راجشاہی یونیورسیٹی کے معین الدین صاحب کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ مولانا جوناگڈھی پر P.H.D. کا مقالہ تیار کریں، منظوری کے لئے سارے کاغذات داخل کر دیئے گئے اور تمام مراحل طے ہو گئے' جائے پیدائش جوناگڈھ اور جائے سرگرمی دہلی کے دورہ کے لئے یونیورسیٹی کی طرف سے ایک خطیر رقم بھی منظور ہونے والی تھی کہ یہ منصوبہ حسد وعناد کی نذر ہو گیا، ہوا یہ کہ ایک اسٹوڈنٹ اور اہل حدیث رفیق کار نے اپنے شعبہ کے چیئرمین کے نہ معلوم کیا کان بھر دیئے کہ کہ اس راہ میں روڑا پڑ گیا، اور یہ خالص علمی کام معاصرانہ چشمک کی نذر ہو گیا۔ اس آفتہ العلم والعرفان نے خدا جانے کتنے علمی کاموں کا ہمیشہ کے لئے سدباب کر دیا ہو گا، اللہ پاک ان آفتوں کی روک تھام کرے اور اپنے چشمہء فیاض سے ایسے اشخاص پیدا کرے جن کے ذریعہ اس قسم کے ملتوی کام پھر سے جاری وساری ہو جائیں۔

ہندوستان میں مسلک سلف کی حمایت، فکری جمود کی بیخ کنی اور تقلید و تعصب کی مخالفت میں علامہ جوناگڈھی رحمہ اللہ کی تصنیفات نے ایک اہم اور مؤثر کردار ادا کیا، لیکن بدقسمتی سے ان کی خالص علمی تصنیفات، جماعت کی کورذوقی اور مادہ پرستی کی نذر ہو گئیں، جماعت کے اعیان وزعماء نے سعودی پٹرو ڈالر سے بہت سی غیر ضروری کتابوں کی اشاعت کی اور اس کی تقسیم کا کار خیر انجام دیا، لیکن اس ربانی عالم کی کیمیا اثر کتابوں سے دانستہ طور پر غفلت برتی شاید ان کتابوں کی تقسیم واشاعت سے ان کا ذاتی مفاد وابستہ نہیں تھا، یا ان سے ان کی شہرت وعظمت کو فائدہ پہونچنے والا نہیں تھا،

یہ نہایت خوش آئند بات ہے کہ جماعتی بے حسی اور کورذوقی کے اس پر آشوب اور حوصلہ شکن ماحول میں اہل حدیث اکیڈمی مئوناتھ بھنجن نے اُن علمی تراث کو زیور طبع سے آراستہ کرنے کا پروگرام بنایا ہے، اور انتہائی قلیل مدت میں اکیڈمی سے مولانا جوناگڈھیؒ کی ایک درجن سے زائد کتابوں کا محقق اور کمپیوٹرائزڈ اڈیشن زیور طبع سے آراستہ ہو کر منظر عام پر آچکا ہے، محدود وسائل کے باوجود خالص علمی کام جاری ہے اور ایک خلق کثیر استفادہ کر رہی ہے

آزاد ہندوستان میں پہلی مرتبہ اعلام الموقعین کے اردو ترجمہ کی اشاعت **مکتبة الفهيم مئو** کے لئے ایک اعزاز کی بات ہے، جدید اڈیشن، اعلیٰ معیار کے ساتھ زیور طباعت سے آراستہ ہونے پر دل بارگاہ الٰہی میں سجدہ ریز اور قلم حمد وثنا کے موتی بکھیر رہا ہے۔

**مکتبة الفهيم مئو** کا اولین مقصد یہ ہے کہ علمائے سلف صالح کی علمی خدمات کو معیاری کتابت وطباعت کے ساتھ منظر عام پر لایا جائے۔ اعلام الموقعین کا یہ جدید اڈیشن اسی سلسلۃ الذہب کی ایک اہم کڑی ہے۔ اللہ سے دعا ہے کہ کتاب کے مصنف، مترجم اور ناشر کو اجر جزیل عطا فرمائے۔

وماذا لك على الله بعزيز . وصلى الله على خير خلقه محمد وعلى آله وصحبه وبارك وسلم .

مدیر

مكتبة الفهيم

مئوناتھ بھنجن یو۔پی الہند

25.3.2001

# کچھ مؤلف کے بارے میں

علوم دین اسلامیہ کے بے پایاں میٹھے سمندر میں سے جس نے ایک چلو بھی پانی پی لیا وہ اس زمین کا مہتاب بن کر چمک اٹھا، لیکن جن خوش قسمت ہستیوں کو قدرت کے فیاض ہاتھوں نے اس آب کوثر کے چھلکتے ہوئے جام پر جام پلائے ان کی نورانیت نے تو اندھیروں کو اجالوں سے بدل دیا، ان بزرگ ہستیوں میں ایک ممتاز ہستی ہمارے ممدوح حضرت امام ابن قیم رحمۃ اللہ کی بھی ہے۔ آپ ۶۹۱ھ میں دنیا میں تشریف لاتے ہیں، گو آپ کے اساتذہ بہت سے ہیں لیکن جن کی روحانیت میں آپ رنگے ہوئے تھے وہ مجدد دین حضرت امام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ تھے، دنیا کا وہ کون سا علمی دریا ہے جس میں ہمارے ممدوح تیرے نہ ہوں؟ وہ کون سا علمی شعبہ ہے جس میں آپ نے کمال حاصل نہ کیا ہو؟ آپ جہاں علوم دینی میں اعلیٰ مرتبہ رکھتے تھے۔ عمل صالح میں بھی ید طولیٰ حاصل کئے ہوئے تھے، دن رات ذکر اللہ اور تلاوت قرآن و حدیث اور تصنیف و تالیف میں مشغول رہتے تھے، بہت ہی منکسر المزاج، متواضع اور مرنجاں مرنج تھے، اخلاق حسنہ میں مخلوق کے ساتھ مروت میں اپنے زمانے میں بے نظیر تھے، زہد و ورع، عبادت و ریاضت میں آپ کا ہمسر آپ کے زمانے میں اور نہ تھا، صبح کی نماز باجماعت ادا کرنے کے بعد ضحیٰ کی نماز پڑھنے سے پہلے آپ مسجد سے کبھی نہیں نکلے، یہ پورا وقت ذکر و فکر میں گزرتا، فرماتے ہیں یہ تو گویا میری غذا ہے، اسے اگر میں ترک کردوں تو میری طاقت طاق ہو جائے، آپ کے علمی شغف کا یہ حال تھا کہ آپ کے برابر کتب خانہ اس وقت کسی کے پاس نہ تھا، آپ کی بہترین تصانیف آج تک محققین کے لئے شمع ہدایت کا کام دیتی ہیں، صحیح معنیٰ میں دنیا کے پردے پر اگر فقہ حدیث کی کتابیں ہیں تو آپ ہی کی تصنیفات ہیں، آپ کی تصانیف میں جو علمی جواہر ریزے ہیں ان میں جو لاثانی تحقیق و تدقیق ہے، بلکہ ان میں جو نورانیت اور روحانیت ہے جو جذب اور کیف ہے، بخدا اس کا حصہ کم مصنفین کو حاصل ہوا ہے، ہم بلاخوف تردید کہہ سکتے ہیں کہ آج ہر عالم ان کتابوں کا ایسا ہی محتاج ہے جیسے بھوکا کھانے کا اور پیاسا پانی کا، آپ برسوں تک اپنے استاد حضرت امام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں رہے، اپنے استاد کے ساتھ اور آپ کے بعد بھی آپ کے ہم زمان علماء سوء نے آپ کی سخت مخالفت کی اور بڑی بڑی مصیبتیں پہنچائیں، لیکن یہ امام صاحب ہی کا دل گردہ تھا کہ پیشانی پر شکن تک نہ آنے دی، اور حق مسائل کے پھیلانے میں دنیا کی دشمنی کی مطلقاً پرواہ نہ کی۔

حدیث و قرآن کی جو باریکیاں خدائے تعالیٰ نے آپ کو بجھائی اور سمجھائی تھیں، آپ نے اس امانت خداوندی کے پہنچانے میں کبھی بخل و بزدلی سے کام نہ لیا، حق تو یہ ہے کہ عشق حدیث نے آپ کو اس منزل تک پہنچا دیا تھا کہ سوائے اشاعت احادیث کے آپ کے دل میں اور کوئی دھن ہی نہ تھی، مالی نقصانات آبرو کے نقصانات یہاں تک کہ جسمانی اور جانی نقصانات کی کبھی آپ نے پرواہ تک نہ کی، دنیا آپ کے قدموں پر گری لیکن آپ نے ٹھکرا دیا، عزت و جاہ منصب و مال آپ کے سامنے پیش ہوا لیکن آپ نے کبھی اس پر نظر تک نہ ڈالی، مصیبتوں کے گھٹاٹوپ بادل گھر گھر آئے، لیکن آپ کی لازوال قوت ایمانی نے ان کا رخ ادھر سے ادھر پھیر دیا، سنت رسول، حدیث نبوی کی اشاعت میں لوگوں کو اندھی تقلید کے پر خطر گڑھے سے نکالنے میں وہ وہ سختیاں سہیں کہ پتھر بھی ہوتا تو پانی ہو جاتا، لیکن کیا مجال جو ہمارے ممدوح کا پیچھے نہ ہٹنے والا قدم ذرا سی دیر کے لئے بھی رکا ہو، قید کے گئے، رسوا کئے گئے، مصیبت میں گرفتار کئے گئے، آہ! اونٹ پر باندھ دیئے گئے، بازاروں میں گھمائے جاتے ہیں، کوڑے کھا رہے ہیں اور زبان پر حق جاری ہے، اس جرأت و ہمت کے انسان چشم فلک نے کم دیکھے ہوں گے کہ حدیث پر عمل پیرا ہونے میں ساری دنیا کی مخالفت کی پروا نہیں، گو تنہا ہیں لیکن اشاعت حق میں کوہ ہمالیہ کی طرح اپنی جگہ جمے ہوئے ہیں۔ ۳/رجب ۷۵۱ھ کو بہ عمر ساٹھ سال وفات پائی۔

(مولانا) محمد جوناگڈھی

ایڈیٹر اخبار محمدی دہلی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ترجمہ

## ﴿اعلام الموقعین عن رب العالمین﴾

اللہ تعالیٰ کے لیے تمام تعریفیں ہیں جس نے قسم قسم کی مخلوق پیدا کی اور ان کی پیدائش میں بارہا جس طرح کا چاہا اپنی قدرت و عزت سے تصرف کیا۔ اور انسانوں اور جنوں کی طرف انہیں آگاہ کرنے اور ان کے عذر مٹانے کے لیے اپنے رسولوں کو بھیجا۔ اور ان کی فرماں برداری کرنے والوں کو اپنی بھرپور نعمتوں سے نوازا۔ اور ان کا خلاف کرنے والوں پر اپنی حجت پوری کر دی' دلیلیں قائم کر دیں' راستہ ظاہر کر دیا' روڑے دُور کر دیئے' معذوری دفع کر دی' حجت قائم کر دی' سچائی واضح کر دی اور کھلے لفظوں میں فرما دیا کہ میری سیدھی راہ یہی ہے' اس کی پیروی کرو اور دوسری راہوں کے پیچھے نہ لگو۔ یہ ہیں میرے انبیاء جو خوشخبریاں دینے والے اور ڈرانے والے ہیں۔ ان کے آ چکنے کے بعد کسی کی کوئی حجت میرے سامنے نہیں چلنے کی۔ اس کے عدل و انصاف کے قربان جائیں کہ اس نے اپنے بندوں کو اپنے رسولوں کی زبانی اپنا دعوت نامہ پہنچا دیا۔ اور اپنے خاص فضل و کرم اور لطف و رحم سے جسے چاہا ہدایت کی صحیح راہ پر لا کھڑا کر دیا۔ جن کے حصے میں پہلے ہی سے سعادت آ چکی تھی' انہوں نے لپک کر ہدایت خداوندی کو ہاتھوں ہاتھ لیا۔ اور پھر ربّ سے دعائیں کرنے لگے کہ باری تعالیٰ تو توفیق عطا فرما کہ ہم پر اور ہمارے ماں باپ پر جو نعمت تو نے عطا فرمائی ہے ہم اس کی کامل شکر گزاری کریں اور ان نیک اعمال میں لگے رہیں جو تیری رضامندی کے ہوں۔ اے پروردگار! تو ہمیں اپنی خاص رحمت سے اپنے نیک بندوں کے گروہ میں شامل کر لے۔ ہاں جن پر بدبختی نے چھاپہ مار رکھا تھا انہوں نے بن دیکھے اس نعمت سے دست برداری کر لی۔ پس توفیق ہدایت فضل خُدا اور انعامِ خُدا ہے۔ نہ تو اس کا فضل ختم ہونے والا ہے' نہ اس کے انعام بند ہونے والے۔ اور ہدایت سے محرومی بھی قضا و عدل سے خالی نہیں۔ مخلوق میں سے کس کا زہرہ ہے جو اس سے باز پرس کر سکے؟ ہاں وہ علی الاطلاق حاکم کل ہے جس سے چاہے باز پرس کرے۔ ہم اپنے اس پالنہار پاک پروردگار کی پاکیزگیاں بیان کرتے ہیں جس نے اپنے بندوں پر اپنی رحمت کے برستے ہوئے بادل بھیجے اور اپنے اوپر رحم و کرم کرنا لازم کر لیا اور خود آپ ہی لکھ دیا کہ میری رحمت میرے غضب پر غالب ہے۔ برکتوں والا ہے وہ اللہ جس کی ربوبیت اور وحدانیت۔ جس کے علم اور جس کی حکمت کی گواہی ہر ہر چیز دے رہی ہے اور سب سے چشم پوشی کر لینے کے بعد بھی صرف یہی ایک چیز کیا کم ہے؟ کہ کمال کے مرتبوں میں اس نے اتنا زبردست فرق رکھا کہ ایک کو ایک ہزار سے بھی بہتر بنا دیا۔ کیا اس سے ہم صحیح طور پر یہ نہیں معلوم کر سکتے؟ کہ اس نے توفیق کو ٹھیک جگہ ہی نازل فرمائی ہے اور اپنے فضل کو مناسب جگہ اتارا ہے' اور اپنی رحمت سے جسے چاہے مخصوص فرما لیتا ہے۔ فی الواقع وہ علم و حکمت والا ہے۔ اسی کے ہاتھ میں فضل و کرم ہے' جسے چاہے عطا فرمائے۔ وہ بہت بڑے اور سارے

کے سارے فضل کا مالک ہے۔ میں اس کی حمد بیان کرتا ہوں اور سچ تو یہ ہے کہ حمد کے بیان کی توفیق بھی اس کا ایک زبردست احسان ہے۔ میں اس کا شکر ادا کرتا ہوں اور اس کی شکرگزاری ہی اس کے فضل و کرم اور لطف و رحم کی زیادتی کا سبب ہے۔ میں اس سے اپنے گناہوں کی معافی چاہتا ہوں۔ گناہوں کی وجہ سے ہی نعمتیں زائل ہو جاتی ہیں اور مصیبتیں گھیر لیتی ہیں۔ میری گواہی ہے کہ معبود برحق صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔ یہی کلمہ شہادت وہ ہے جس سے زمین و آسمان قائم ہیں۔ اسی فطرت پر تمام مخلوق کی پیدائش ہوئی ہے۔ اسی پر اسلام جیسے سچّے دین کی بنیاد ہے اور اسی پر کعبہ منصوب ہے اور اسی کے لیے مجاہدین کی تلواریں میانوں سے نکلنے کے لیے بیتاب ہیں اور اسی کا قطعی حکم اللہ کے سب بندوں کو ہو چکا ہے۔ یہی وہ فطرت ہے جس پر کل عالم کی پیدائش ہے۔ یہی عبادت کی اصل کنجی ہے جس کی دعوت تمام نبیوں اور رسولوں کی زبانی اللہ نے پہنچائی۔ سنو یہی کلمہ اسلام ہے۔ یہی سلامتی کے گھر جنت کے دروازوں کی کنجی ہے۔ یہی ہر فرض و سُنّت کی اصل ہے۔ یہی وہ کلمہ ہے کہ جس کا خاتمہ اس ((لا الہ الا اللہ)) پر ہوا وہ قطعی جنتی ہے۔ اسی طرح میری گواہی ہے کہ حضرت محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے سچّے رسول ہیں اور تمام مخلوق سے بہتر و افضل ہیں۔ آپ بندگانِ الٰہی پر اللہ کی حجت ہیں اور وحی خُدا کے امانت دار ہیں۔ آپ کو جنابِ باری نے رحمۃ للعالمین بنا کر اور علماء کا پیشوا اور رہبر بنا کر بھیجا ہے۔ راہِ الٰہی کے رہرو آپ کے قدم بہ قدم ہیں اور سرکش و ضدی لوگ آپ کی راہ سے الگ ہیں۔ کفر و انکار کرنے والے اپنے فعل پر پچھتائیں گے۔ اس آخری زمانے میں پروردگارِ عالم نے آپ کو ہدایت اور سچّے دین کے ساتھ بھیجا ہے کہ آپ ڈرائیں اور خوشخبری سنائیں اور اللہ کے فرمان سے اللہ کے بندوں کو اللہ کی طرف بلائیں۔ آپ چمکتے ہوئے چراغ اور بیچ آسمان کے سورج ہیں۔ آپ اللہ کی وہ نعمت ہیں جس کا شکر تمام زمین والے مل کر بھی ادا نہیں کر سکتے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی مدد اپنے قریبی فرشتوں سے کی اور اپنی اور اپنے ایمان دار بندوں کی نصرت سے آپ کی تائید کی اور آپ پر اپنی واضح کتاب نازل فرمائی۔ جو ہدایت و گمراہی میں، بے راہی اور راہ راست میں، شک اور یقین میں فرق کرنے والی ہے۔ اس نے آپ کا سینہ کھول دیا اور آپ کا بوجھ اتار دیا اور آپ کا ذکر بلند کیا اور آپ کے مخالفین پر ذلت و حقارت برسائی اور آپ کی حیات کی قسم اپنی کتاب میں کھائی اور اپنی توحید کے ساتھ آپؐ کی رسالت کا ذکر ملا دیا۔ جیسے کہ خطبے میں تشہد میں اور اذان میں۔ اپنے بندوں پر آپ کی طاعت محبت اور ادائیگی حق فرض کر دیا۔ اب اللہ کی طرف پہنچنے کے جنت میں جانے کے تمام راستے سوائے آپ کے راستے کے بند ہیں۔ اخلاق اقوال اعمال کے جانچنے کی کسوٹی آپ ہی ہیں کھوٹے کھرے کی پرکھ ہدایت و ضلالت کی تمیز آپ سے ہی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ پر ہزاروں درود و سلام بھیجے کہ ساری دُنیا کے خلاف کی پروا نہ کر کے آپ شریعت خُدا کے مبلغ بنے رہے۔ احکامِ خُدا کے پہنچانے میں کسی روک کی طرف کبھی التفات تک نہ کیا۔ اللہ کی رسالت کی تبلیغ کر کے ہی رہے۔ امانت خداوندی کو اچھی طرح سے ادا کر دیا۔ اُمت کی پوری خیر خواہی کی اور راہِ خُدا میں پورا جہاد کیا۔ آپؐ کی رسالت کے نورانی جلوے نے اندھیروں میں اجالا کر دیا۔ بکھرے ہوئے شیرازے کو جمع کر دیا۔ بنجر اور غیر آباد زمین سرسبز و شاداب بن گئی اور بے شمار لوگ اللہ کے دین میں داخل ہو گئے۔ جب اللہ تعالیٰ نے آپؐ کے ہاتھوں اپنے پسندیدہ دین کو بالکل پورا کر دیا اور اپنے ایماندار بندوں کو اپنی نعمتیں بھرپور عطا فرما دیں۔ تو اپنے حبیب ﷺ کو اپنے پاس بلوا لیا اور بہترین بلند رفیقوں سے آپؐ کو ملا دیا۔ آپؐ جنت الاعلیٰ کی طرف سدھارنے سے پہلے اپنی اُمت کو صاف اور واضح راستے پر، کامل اور اکمل دین پر، عمدہ اور روشن دلیلوں پر قائم کر گئے۔ پس اللہ تبارک و تعالیٰ خود اور اس کے تمام فرشتے اور تمام انبیاء

اور تمام رسول اور کل نیک بندوں کی طرف سے آپؐ پر اور آپؐ کی آل پر درود و سلام نازل ہوں۔ جیسے کہ آپؐ نے خود پابندیٔ توحید کر کے دوسروں کو بھی توحید سکھائی۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بہت سے بکثرت درود وسلام آپؐ پر نازل ہوں۔ آمین!!!

**اَمَّا بعد!** سب سے زیادہ رغبت و لالچ کے لائق اور دوڑ کر لپکنے کے قابل وہ چیز ہے جس سے دین و دُنیا سنور جائے۔ جو نجات و سعادت کی دلیل بن جائے۔ ایسی چیز نفع دینے والا عِلم اور صلاحیت والا عمل ہے۔ بغیر ان دونوں باتوں کے چھٹکارا ناممکن اور نیکی کا حاصل ہونا محال۔ جسے عِلم و عمل مل گیا یقین مانو کہ وہ مقصدور اور کامیاب ہو گیا اور جو ان دونوں سے محروم رہا وہ ازلی بدنصیب تمام نعمتوں سے محروم رہا۔ ان کا حاصل ہونا انسان کو مرحوم یعنی رحمت حاصل کرنے والا اور ان کا فوت ہو جانا انسان کو محروم یعنی خالی ہاتھ رہ جانے والا بنا دیتا ہے۔ نیک بد بھلے برے ظالم مظلوم گمراہ اور نیک میں فرق ان دو چیزوں سے ہی ہوتا ہے۔ عِلم چونکہ عمل کا ساتھی اور سفارشی ہے اور اس کی فضیلت اس کی معلومات کی فضیلت کے تابع ہے اس لیے دُنیا جہان کے تمام علموں میں بہترین عِلم عِلمِ توحید ہے اور سب سے زیادہ نفع والا عِلم بندوں کے کاموں کے احکام کا عِلم ہے۔ ان دونوں روشنیوں کے حاصل کرنے کی راہ اور ان دونوں عالموں کی ملاقات کا امکان بجز اس منبع نور کے اور کوئی نہیں، جس کی معصومیت زبردست ٹھوس اور بالکل صحیح خدائی دلیلوں سے ہو اور جس کی متابعت اور اطاعت آسمانی کتابوں نے صراحت کے ساتھ نام سمیت بیان کی ہو۔ ایسی ذات سوائے صادق و مصدوق حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے اور کوئی نہیں۔ آپ اپنی طرف سے کسی شرعی معاملے میں بولتے ہی نہ تھے۔ جو کچھ ارشاد فرماتے وہ وحی خُدا سے ہی فرماتے تھے۔ ساتھ ہی یہ بھی ظاہر ہے کہ حضور ﷺ سے اس عِلم کا حاصل کرنا دو طرح ہو سکتا ہے۔ یا تو واسطے اور ذریعہ سے یا بے واسطہ اور بے ذریعہ۔ ظاہر ہے کہ بلا واسطہ براہ راست تو یہ دولت صرف صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ہی نصیب ہوئی وہ اس دولت سے مالا مال ہو گئے اور اس عظمت سے نہال ہو گئے۔ ان کے بعد کون ہے؟ جو ان کی جوتی میں پاؤں ڈال سکے۔ اب تو بزرگ وہ ہیں جو ان کی صحیح راہ کی پیروی کریں اور بدنصیب ہیں وہ جو ان کی راہ سے اِدھر اُدھر ہو جائیں۔ ایسے لوگ پریشان ہو کر مارے مارے پھریں گے۔ آخر نہ جانیں کس ریگستان میں بے دانہ و پانی مریں۔ ہے کوئی ایسی خصلت خیر جو صحابہ کے ہاتھوں سے چھوٹ گئی ہو؟ ہے کوئی ایسا نیک طریقہ جس سے وہ انجان رہے ہوں۔ واللہ نہر حیات کے بیچوں بیچ سے نتھرا ہوا صاف ستھرا پانی انہوں نے ہی پیا۔ اسلام کے خیمے کی میخیں انہی کے مبارک ہاتھوں گاڑی گئیں۔ بعد والوں کے لیے انہوں نے مجال سخن نہیں چھوڑی۔ نہایت عدل و انصاف کے ساتھ ان بزرگوں نے دُنیا کے دِل قرآن و ایمان سے اور دُنیا کے ملک تیغ و سنان سے فتح کیے اور جو پاک نور شمع نبوت سے انہوں نے لیا تھا۔ اس سے تابعین کے دلوں کو منور کر گئے۔ سچ کہنا ان کی اس سند سے بہتر صحیح اور بلند درجہ کی سند ہو سکتی ہے؟ کہ انہوں نے اپنے نبی ﷺ سے لیا اور حضور ﷺ نے حضرت جبرائیل علیہ السلام سے لیا اور انہوں نے ربّ العالمین وحدہ لاشریک لہ سے لیا۔ ان کے اس سچے فرمان کے صدقے جائیں کہ فرماتے تھے کہ یہ عہد ہم سے رسول اللہ ﷺ نے لیا اور یہی عہد ہم نے تم سے لیا۔ یہ فرمان ہمیں پیغمبر ﷺ سے پہنچا اور ہم نے بجنسہٖ تمہیں پہنچایا۔ یہ ہے ہمارے ربّ کی وصیت اور اس کا فریضہ ہم پر اور یہی تم پر ہے۔ اللہ ان تابعین پر بھی رحم و کرم فرمائے جو ان کے مضبوط راستے پر لوہے کی لاٹ بن کر جم گئے اور صراطِ مستقیم پر ان کے نشاناتِ قدم پر قدم رکھتے ہوئے چلتے رہے۔ اے ربّ! تو اپنی بے شمار رحمتیں ان تبع تابعین پر بھی نازل فرما، جو اس پاک مسلک پر تابعین کے تابع رہے اور پاک بات اور سچی راہ پر

چلے۔ یہ سچ ہے کہ بہ نسبت تابعین کے ان تبع تابعین کی تعداد کم رہی اور یہ تو خدائے رب العالمین فرما ہی چکا تھا کہ پہلوں میں بہت ہیں اور پچھلوں میں تھوڑے ہیں۔

پھر چوتھا زمانہ آتا ہے کہ وہ بھی باعتبار ایک صحیح حدیث کے خیریت کے زمانوں میں ہے۔ اس زمانے کے ائمہ بھی انہی کے نور کے پرتو سے منور ہوئے۔ ان کے دلوں میں اور ان کی آنکھوں میں اللہ کا دین اس سے بہت ہی بلند تھا کہ وہ رائے کو یا عقل کو یا تقلید کو یا قیاس کو اس پر مقدم کریں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی مقبولیت کا شہرہ چہار دانگ عالم میں پھیل گیا۔ اور رب العالمین نے ان کا ذکر جمیل ان کے بعد بھی جاری رکھا ہے۔ پھر ان کے تابعداروں کی ایک جماعت تو ان کی اتباع میں انہی کے مطابق رہی۔ اللہ نے انہیں توفیق دی اور انہوں نے اپنا طریقہ وہی رکھا جس پر ان بزرگوں کو پایا تھا۔ کسی کی طرفداری کا تعصب ان پر نام کو نہ تھا۔ وہ اپنے بزرگوں کی طرح حجت و دلیل کا ساتھ دیا کرتے تھے۔ حق کا مُنہ جدھر کو پاتے اپنا مُنہ بھی اسی طرف کر لیتے حق کا دامن تھامے رہتے اور اسی کے گردا گرد گھومتے پھرتے رہتے۔ دلیل حق ظاہر ہوتے ہی تنہا اور باجماعت اس کی طرف لپکتے اور دونوں ہاتھوں سے اسے تھام لیتے۔ حدیثِ رسول سنتے ہی پروانہ وار جھوم جھوم کر آتے اور جھرمٹ لگا کر بیٹھ جاتے۔ جانتے تھے مانتے تھے عقیدہ رکھتے تھے اور عمل بھی کہ قرآن و حدیث کے مقابلے پر کسی انسان کا قول نہیں لایا جا سکتا۔ اس کا معارضہ اور مقابلہ رائے قیاس سے کرنا اس کی توہین و حقارت کرنا ہے۔ آہ! اب زمانہ کروٹ لیتا ہے اور وہ لوگ آتے ہیں جنہوں نے پھوٹ اور تفریق ڈال دی۔ جدا جدا گروہ بندیاں کر دیں اور اپنے اپنے جداگانہ اصول و فروع پر خوشی خوشی جم گئے۔ دینِ الٰہی کے ٹکڑے ٹکڑے کر لیے۔ ان میں سب سے بڑا دیندار وہ سمجھا جانے لگا جو سب سے زیادہ اپنے مذہب پر متعصب ہو۔ ہم کہہ سکتے ہیں کہ تعصب ہی کو انہوں نے اپنی اصلی پونجی بنا لی۔ ساتھ ہی ایک جماعت اس زمانے میں وہ بھی نکلی جس نے صرف تقلید کرنے پر ہی قناعت کر لی اور آواز اٹھائی کہ ہم نے اپنے بزرگوں کو اس مذہب پر پایا لہٰذا ہم تو انہی کی روش پر قربان ہوں گے۔ یہ دونوں فرقے دین حق سے کوسوں دُور جا پڑے اور رب کی کتاب کے فرمان کے مطابق اپنی خواہشوں میں مثل اہل کتاب کے ناکام رہ گئے۔

## مذمت تقلید پر ائمہ کرام رحمۃ اللہ علیہم کے اقوال

حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان ہے کہ مسلمانوں کے اجماع سے یہ بات ثابت ہے کہ جس کے پاس سُنّتِ رسول ﷺ ظاہر ہو جائے اس پر حرام ہے کہ وہ اسے کسی کے قول کی وجہ سے جو اس کے خلاف ہو چھوڑ دے۔ امام ابو عمرو رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ علماء کرام کا فرمان ہے کہ لوگوں کا اجماع ہے اس بات پر کہ مقلد کا شمار اہل عِلم میں نہیں ہو سکتا۔ عِلم تو نام ہے دلیل کے ساتھ حق کے پہچاننے کا۔ فی الواقع امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فرمان نہایت ہی درست ہے۔ عِلم نام ہے اس معرفت کا جو دلیل سے حاصل ہوئی ہو اور تقلید نام ہے بے دلیل کام کا۔ پس تقلید کو عِلم سے دُور کا بھی تعلق نہیں۔ ان دونوں اجماع سے ظاہر ہو گیا کہ خواہشوں کا متعصب اور اندھا مقلد علماء کی جماعت سے خارج ہے۔ اس تقلید اور اس تعصب نے ان دونوں کو انبیاء کی میراث سے محروم کر دیا۔ انبیاء کا ورثہ درہم و دینار نہیں' بلکہ ان کا ورثہ عِلم ہے اور یہ مقلد متعصب اس سے سراسر محروم ہے۔ فی الواقع وارث رسول وہ ہو سکتے ہیں جو عِلمِ دین کے اور حدیثِ رسول ﷺ کے شیدا ہوں۔ یہی خوش نصیب لوگ ہیں جن کے حصے میں بڑی دولت آئی وہ وارث رسول کیسے کہلوا سکتا ہے؟ جو پوری کوشش کر کے احادیث رسول ﷺ کو توڑ مروڑ کر اپنے امام کے قول کے مطابق کرنے میں تعصب و خواہش نفس سے کام لے کر اپنی عمر اسی میں گزارے بلکہ گنوا دے اور اپنے اس

نانجار کرتوت و نامسعود کو تک سے بے خبرا ہی رہے۔ واللہ! اس تقلید کا فتنہ ایسا پھیلا کہ لوگوں کی آنکھوں پر تعصب کے پردے ڈال کر انہیں اندھا کر دیا۔ ان کے دلوں پر قابو پا کر انہیں بے حس کر دیا۔ بچپن میں آنکھیں کھول کر لوگوں کو تقلید پر جما ہوا دیکھا۔ بڑھاپے تک اسی فضا میں پرورش پائی۔ اس تقلید نے قرآن کو' ہاں ہاں خدائی کتاب کو بالکل متروک کرا دیا۔ آہ! قسمت نے کیا دکھایا؟ اور ازلی قلم نے کیا تحریر کر دیا؟ اللہ کی قضا یونہی تھی! تقلید کی اس مصیبت نے دُنیا کو گھیر لیا یہ وبائی مرض اس طرح پھیلا کہ لوگ دینِ اسلام اسی کو سمجھنے لگے۔ علمِ دین اسی کو کہنے لگے۔ بلکہ آج جو طالبِ حق حق کو قرآن حدیث سے لینا چاہے وہ ان کے نزدیک مجنون سمجھا جانے لگا اور جو اس آفت تقلید سے بچنا چاہے اس پر چو طرف سے طعنوں کی بوچھاڑ برسنے لگی۔ یہ مقلد محقق حضرات کی راہ میں طرح طرح کے روڑے اٹکانے لگے۔ چھوٹوں بڑوں کو ان کے خلاف اُکسانے لگے۔ اپنی سرکشی جہالت اور ضد سے ان پر طرح طرح کے فتوے جڑ دیئے اور اپنے والوں میں بیٹھ کر ڈینگ ہانکنے لگے کہ یہ لوگ بڑے فسادی ہیں۔ یہ تو ہمارا دین بدل دینا چاہتے ہیں۔ بات یہ ہے کہ جو انسان اپنا بھلا چاہے اور اپنی عزت بچانی چاہے اور اپنے دین کو باقی رکھنا چاہے۔ اسے چاہیے کہ تقلید کے ان ستونوں کی طرف التفات بھی نہ کرے اور ان کے ہاتھوں میں جو فقہ کے دفتر ہیں ان پر بھولے سے بھی رضامندی کی نظر نہ ڈالے۔ جہاں حدیثِ رسول ﷺ نظر پڑ جائے ان کی مجلس توڑ کر ان کے حلقوں کو چھوڑ کر مٹھیاں بند کر کے اس کی طرف لپک جائے۔ یاد رکھو دُنیا چند روزہ ہے۔ عنقریب قیامت قائم ہونے والی ہے' دلوں کے بھید ظاہر ہونے ہیں اور ہر ایک کو اپنے پالنہار کے سامنے اپنے قدموں پر بیچ میدان میں کھڑا ہونا ہے۔ اس وقت ہر شخص جان لے گا کہ اس نے اپنے آگے اپنے لیے کیا بھیج رکھا ہے؟ اس وقت حق و باطل والوں میں پوری تمیز ہو جائے گی اور آج جو خدا کی کتاب اور اس کے رسول ﷺ کی سُنّت سے مُنہ موڑے ہوئے ہیں' انہیں پتہ چل جائے گا کہ وہ جھوٹے تھے۔

**فصل**

# محدثین کرام رحمۃ اللہ علیہم کی بزرگی کا بیان

چونکہ اللہ کی طرف اس کے بندوں کو بلانا اور اس کے رسول ﷺ کے فرمان کو پہنچانا' یہ خدائی لشکر کا کام ہے جو فلاح و نجات پانے والے ہیں اور یہی شیوہ ان علماء کا ہے جو حضور ﷺ کے سچے متبع ہیں۔ جیسے کہ فرمانِ خداوندی ہے کہ اے نبی! اعلان کر دے کہ یہ ہے میری راہ' میں پوری بینائی اور دانائی کے ساتھ اللہ کی طرف دعوت دے رہا ہوں' میں بھی اور میرے تابعدار بھی۔ اللہ تعالیٰ پاک ہے اور میں مشرکوں میں نہیں ہوں۔ پس آپ کی باتوں کی تبلیغ کرنے کی دو صورتیں تھیں۔ آپ کے عین الفاظ کی اور آپ کی لائی ہوئی شریعت کی بجنسہٖ تبلیغ اور ان کے معانی اور مطلب کو پہنچانا۔ اس اعتبار سے آپ کی اُمت مرحومہ کے علماء کرام کی بھی دو قسمیں تھیں۔ محدثین حدیثوں کے حفظ کرنے والے' جو اس فن کے کامل ماہر تھے اور تمام اُمت کے صحیح معنی میں پیشوا تھے اور اسلام جیسے پاک دین کے حامل اور امین تھے۔ دین کے تمام اصول و فروع کو بصورت حدیثِ نبویؐ انہوں نے اپنے سر اور سینوں میں جگہ دی اور اپنے دل اور زُبان سے اسے ادا کر دیا اور امانت رسول

ﷺ اُمت رسول ﷺ کو پوری پوری ادا کر دی۔ جو سنا اسے دوسروں کو سنایا۔ جو معلوم کیا اسے دوسروں کو اسی طرح بتایا۔ ایک لفظ اِدھر سے اُدھر نہ ہونے دیا۔ پھر ان کے وارث وہ بزرگ علماء ہوئے جنھوں نے اس صاف کپڑے کو میلا نہ ہونے دیا۔ اس کھرے سونے کو ملاوٹ سے اور احادیث رسول ﷺ کو رائے سے قیاس سے ممتاز اور بالکل دُور رکھ کر اس پاک چشمے کے نترے ہوئے میٹھے اور خوشگوار پانی سے دنیائے اسلام کو سیراب کیا۔ محدثین کی یہی پاکباز جفاکش مجاہد جماعت ہے جن کی تعریف میں حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اپنی کتاب ((الرد علٰی الزنادقة والجهمية)) کے خطبے میں فرماتے ہیں۔ اللہ کا شکر ہے جو رسولوں کی عدم موجودگی کے زمانے میں بھی اپنے ایسے اہل علم مخلص بندے دُنیا میں موجود رکھتا ہے جو گمراہوں کو ہدایت کی رہبری کریں۔ جاہلوں کی ایذا دہی پر صبر کریں۔ اللہ کی کتاب سے سرد دلوں کو گرما دیں۔ یہی ہیں جن کے ہاتھوں نہ جانے کتنے ایک ابلیس کے ہاتھوں مرے ہوئے زندہ ہو جاتے ہیں اور کتنے ایک گمراہی کے میدانوں میں بھٹکتے ہوئے راہ راست پر آجاتے ہیں۔ خیال تو کیجئے ان کے احسانات عوام الناس پر کیا ہیں؟ اور عوام الناس کی طرف سے ان کے سروں پر کیسے کیسے مصیبت کے پہاڑ ٹوٹتے رہتے ہیں؟ یہ خُدا دوست جماعت کتاب اللہ پر کسی کا قبضہ نہیں ہونے دیتی۔ باطل پرستوں کی دست برد سے اور نادانوں کی جہالت بھری تاویلوں سے احکام شرع کو بالکل ممتاز رکھتے ہیں۔ گو یہ لوگ ہزار چاہیں کہ بدعتوں کے بھتنے اسلام کے گھر میں گھس جائیں اور فتنوں کے سوار مجاہدوں کے لباس میں چھپ جائیں۔ اللہ کی کتاب میں باطل بھی کھپ جائے۔ ان کا سوچا پورا اُتر جائے۔ ان کے دھوکے میں مسلمان آجائیں۔ ان کے دام فریب میں عوام پھنس جائیں۔ ان کے ڈالے ہوئے شبہ میں لوگ آجائیں۔ لیکن اس خدائی لشکر کے آگے ان کی ایک نہیں چلتی۔ اللہ تعالیٰ گمراہ کرنے والوں کے ہتھکنڈوں سے ہمیں محفوظ رکھے۔ آمین!

## ﴿اولی الامر﴾ کی تفسیر:

محدثین کی اس جماعت کے سوا دوسری جماعت فقہاء کی تھی۔ جن کے اقوال پر عام مسلمان عامل تھے۔ جنہیں احکام کے نکالنے کا خاص ملکہ تھا۔ جنھوں نے حلال و حرام کیلئے قواعد و ضوابط بنائے تھے۔ جو زمین پر اس طرح چمکتے تھے جیسے آسمان پر ستارے۔ انہی کی وجہ سے اندھیروں میں بھٹکتے ہوئے لوگ راہ پالیتے ہیں۔ عوام جس قدر کھانے پینے کے محتاج ہیں اس سے بہت زیادہ ان بزرگوں کے وہ محتاج ہیں۔ یہ ہیں دین کی سمجھ والے مجتہد۔ سچ تو یہ ہے کہ ماں باپ کی اطاعت اولاد پر جو ہے اس سے زیادہ اطاعت ان کی سب پر ہے۔ اس پر ایک تو یہ آیت شاہد ہے کہ "اے ایمان والو! تم اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرو اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرو اور تم میں سے جو صاحب امر ہوں۔ پھر اگر تم کسی چیز میں جھگڑو تو اسے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف لوٹاؤ' اگر تم اللہ تعالیٰ پر اور قیامت کے دِن پر ایمان رکھتے ہو' یہی بہتر ہے اور یہی انجام کے لحاظ سے بھی اچھا ہے۔" دو روایتوں میں سے ایک روایت میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے اور حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے اور حضرت حسن بصری' ابوالعالیہ' عطا بن ابی رباح' ضحاک' اور مجاہد رحمہم اللہ سے بھی ایک روایت میں مروی ہے کہ صاحب امر سے مراد علماء کرام ہیں۔ حضرت امام احمد رحمہ اللہ سے بھی ایک روایت میں یہی مروی ہے۔ حضرت زید بن اسلم رحمہ اللہ اور سدی اور مقاتل سے مروی ہے کہ مراد امر والوں سے صاحب حکومت امراء ہیں۔ امام احمد رحمہ اللہ سے دوسری روایت میں یہی مروی ہے بات یہ ہے کہ حکومت والوں کی تابعداری اسی وقت ہوتی ہے جب کہ ان کا حکم علمی اقتضاء کے مطابق ہو۔ پس ان کی اطاعت علماء کی اطاعت کے ماتحت ہے۔ اطاعت صرف معروف اور بھلے میں اور علم کی موافقت میں ہی ہے پس جس طرح علماء کی فرمانبرداری رسول اللہ ﷺ

